☆ حضرت عباسؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے" سورۃ نجم" میں سجدہ تلاوت کیا (بخاری)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ قرآن کے سجدہ میں یہ دعا فرمایا کرتے تھے:" سَجَدَ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ خَلَقَهٗ وَشَقَّ سَمْعَهٗ وَبَصَرَهٗ بِحَوْلِهٖ وَقُوَّتِهٖ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ" میرے چہرہ نے اس ذات پاک کو سجدہ کیا جس نے اسے پیدا کیا اور اس کے کان بنائے اور اس میں آنکھیں رکھیں۔ یہ سب اس کی توفیق اور طاقت سے ہے اللہ کی ذات پاک ہے جو سب سے اچھا پیدا کرنے والا ہے (ابوداؤد)

☆ حضرت عمرؓ نے فرمایا لوگو! ہم آیات سجدہ پڑھتے ہوئے گزرتے ہیں۔ جس نے سجدہ کیا اس نے درست کیا اور جس نے نہ کیا اس پر کوئی گناہ نہیں۔ (بخاری)

## ☆سجدۂ سہو☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم میں سے کسی کو اپنی نماز میں شک ہو جائے کہ تین پڑھی ہیں یا چار تو شک سے قطع نظر کر کے یقین پر چلے اور سلام پھیرنے سے پہلے دو سجدے کر لے (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کسی مقتدی پر سجدہ سہو نہیں ہے۔ ہاں اگر امام بھول جائے تو پھر امام اور مقتدی دونوں پر سجدہ سہو ہے (بیہقی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے ظہر کی نماز پڑھائی تو دو رکعتیں ادا کر کے تشہد میں نہ بیٹھے اور سیدھے کھڑے ہو گئے اور مقتدی بھی آپ ﷺ کے ساتھ ہی کھڑے ہو گئے۔ تا آنکہ جب آپ ﷺ نے نماز پوری ادا کر لی، لوگ سلام پھیرنے کے انتظار میں تھے کی آپ ﷺ نے بیٹھے ہی اللہ اکبر کہا اور دو سجدے کئے۔ سلام پھیرنے سے پہلے۔ پھر سلام پھیرا۔ (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے نماز پڑھائی تو آپ ﷺ کو سہو ہو گیا۔ تو دو سجدے کئے پھر تشہد پڑھا اور پھر سلام پھیرا۔ (ابوداؤد، ترمذی)

## ☆نماز استسقاء☆

☆رسول اللہ ﷺ جب بارش کو دیکھتے تو اس طرح دعا مانگتے اَللّٰھُمَّ صَیِّباً نَّافِعًا اے اللہ! اس بارش کو منافع بخش وسود مند بنا دے۔(بخاری و مسلم)

☆حضرت ابو ہریرہؓ کہتے ہیں جس دن رسول اللہ ﷺ نے استسقاء کی نماز پڑھنی تھی آپ ﷺ باہر نکلے اور اذان و اقامت کے بغیر ہمیں دو رکعت نماز پڑھائی (جس میں آپ ﷺ نے قرات آواز سے کی) پھر ہمیں خطبہ دیا اور اللہ سے دعا کی اور (دعا کے وقت) آپ ﷺ نے اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے ہوئے اپنا رخ قبلہ کی طرف کر لیا۔ پھر (دعا ہی کے دوران) آپ ﷺ نے اپنی چادر کو الٹا اور اس کے دائیں جانب کو بائیں طرف اور بائیں جانب کو دائیں طرف کر لیا۔(ابن ماجہ)

☆حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے بارش کی دعا کی اور اپنے ہاتھوں کی پشت کو آسمان کی طرف کیا(مسلم)

☆شرجیل بن سمطؓ بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے حضرت کعب بن مرہؓ سے کہا۔ اے کعب ہمیں نبی ﷺ کی کوئی حدیث بیان فرمائیں۔ کہنے لگے، قبیلہ مضر سے نبی ﷺ کی خدمت میں ایک آدمی حاضر ہوا اور عرض کیا۔ اے اللہ کے رسول ﷺ! قبیلہ مضر کیلئے بارش کی دعا فرمایئے۔ فرمایا تم بڑے جرات مند آدمی ہو۔ کیا قبیلہ مضر کیلئے دعا کروں؟ اس نے عرض کیا ہاں ۔آپ ﷺ نے اللہ سے مدد طلب کی تو اس نے آپ ﷺ کی مدد کی۔ آپ ﷺ نے اللہ سے دعا کی تو اس نے آپ ﷺ کی دعا قبول فرمائی۔ نبی ﷺ نے اپنے دونوں ہاتھ اٹھائے اور یہ دعا فرمائی " اَللّٰھُمَّ اسْقِنَا غَیْثًا مُّغِیْثًا مُرِیْئًا مُرِیْعًا طَبَقًا غَدَقًا عَاجِلًا غَیْرَ رَائِثٍ نَافِعًا غَیْرَ ضَآرٍّ" (اے اللہ ہم پر بارش برسا، خوب بارش، اچھے نتیجے والی بارش، زمین کو سرسبز کرنے والی بارش، بھرپور بارش، جلدی آنے والی اور دیر نہ کرنے والی بارش، نفع دینے والی اور نقصان نہ دینے والی) یہ دعا قبول ہوئی یہاں تک کہ لوگوں نے پھر آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر کثرت بارش کی شکایت کی اور کہا ہمارے گھر منہدم ہو گئے۔ آپ ﷺ نے اپنے ہاتھ اٹھائے اور یہ دعا فرمائی " اَللّٰھُمَّ حَوَالَیْنَا

لَا عَلَیْنَا ‘ اے اللہ ارد گرد بارش برسا اور ہم پر نہ برسا۔ (ابن ماجہ و بیہقی)

## ☆ سورج گرہن کی نماز ☆

☆ حضرت عبداللہ بن عمرؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں جب سورج گرہن ہوا تو اعلان کیا گیا کہ نماز کیلئے جمع ہو جاؤ۔ (بخاری)

☆ حضرت ابوبکرؓ کہتے ہیں ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس تھے کہ سورج کو گرہن ہوا۔ رسول اللہ ﷺ اپنی چادر کھینچتے ہوئے اٹھ کر چلے یہاں تک کہ مسجد میں داخل ہوئے۔ ہم بھی مسجد میں داخل ہوئے۔ آپ ﷺ نے ہمیں دو رکعتیں پڑھائیں۔ یہاں تک کہ سورج صاف ہو گیا۔ پھر آپ ﷺ نے فرمایا سورج اور چاند کسی کی موت کی وجہ سے نہیں گہناتے اور جب تم سورج کو گہناتا ہوا دیکھو تو نماز پڑھو اور دعا کرو یہاں تک کہ تمہیں پیش آنے والی کیفیت دور ہو جائے۔ (بخاری)

☆ حضرت سمرہ بن جندبؓ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے ہمیں سورج گرہن کے وقت نماز پڑھائی جس میں ہم آپ ﷺ کی (قرات کی) آواز نہ سنتے تھے۔ (ترمذی)

## ☆ نماز عیدین اور ان کے مسائل ☆

☆ حضرت علیؓ فرماتے ہیں: جمعہ، عرفہ، قربانی اور عیدالفطر کے دن غسل کرنا چاہیئے۔ (بیہقی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس روز لوگ روزے پورے کر کے آخری افطاری کرتے ہیں، اس دن عید ہے۔ اور عیدالاضحیٰ اس دن ہے جس دن لوگ قربانیاں کرتے ہیں۔ (ترمذی)

☆ حضرت انسؓ کہتے ہیں عیدالفطر کے دن رسول اللہ ﷺ (عید کی نماز کیلئے) نہیں نکلتے تھے یہاں تک کہ چند چھوہارے نہ کھا لیتے۔ (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ قربانی کے دن (یعنی عیدالاضحیٰ کے دن) کچھ نہ کھاتے یہاں تک کہ آپ ﷺ (عید کی نماز سے فارغ ہو کر) واپس لوٹتے پھر اپنی قربانی کے گوشت سے کھانے کی ابتدا کرتے۔ (دارقطنی)

☆ رسول اللہ ﷺ عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے دن عید گاہ کی طرف نکلتے تھے (بخاری و مسلم)

☆ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے دن وہ عید گاہ کی طرف جاتے تو بلند آواز سے تکبیر کہتے ہوئے جاتے پھر وہاں پہنچ کر بھی امام کے آنے تک تکبیر کہتے رہتے۔ (دار قطنی)

☆ حضرت علیؓ عرفہ کے دن (۹ ذوالحجہ) کی فجر سے لے کر تیرہ ذوالحجہ کی عصر تک تکبیرات کہتے۔ (بیہقی)

☆ حضرت جابرؓ کہتے ہیں جب عید کا دن ہوتا تھا تو رسول اللہ ﷺ عید گاہ سے (واپسی میں) دوسرا رستہ اختیار فرماتے۔ (بخاری)

☆ حضرت جندبؓ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ عید الفطر کے دن ہمیں عید کی نماز پڑھاتے تھے جس وقت سورج (افق سے) دو نیزوں پر ہوتا تھا۔ اور عید الاضحیٰ کے دن نماز پڑھاتے تھے جس وقت سورج ایک نیزے پر ہوتا تھا (تلخیص الکبیر)

☆ حضرت جابر بن سمرۃؓ کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ عیدین کی نماز ایک دو نہیں کئی مرتبہ پڑھی بغیر اذان اور بغیر اقامت کے۔ (مسلم)

☆ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ کے ساتھ اور حضرت ابو بکرؓ کے ساتھ اور حضرت عمرؓ کے ساتھ اور حضرت عثمانؓ کے ساتھ عید کی نماز میں شریک ہوا تو یہ سب حضرات خطبہ سے پہلے عید کی نماز پڑھتے تھے۔ (بخاری و مسلم)

☆ حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے عید الفطر کے دن (عید کی) دو رکعتیں پڑھیں نہ ان سے پہلے نماز پڑھی اور نہ ان کے بعد نماز پڑھی (بخاری)

☆ عبداللہ رحمہ اللہ سے روایت ہے حضرت عمرؓ نے حضرت ابو واقد لیثیؓ سے پوچھا کہ رسول اللہ ﷺ عید الاضحیٰ اور عید الفطر کی نماز میں کیا تلاوت فرماتے تھے۔ انہوں نے جواب دیا کہ آپ ﷺ ان دونوں نمازوں میں سورۃ ق اور سورۃ قمر پڑھتے تھے۔ (مسلم)

☆ حضرت سعید بن عاصؓ نے حضرت ابو موسیٰ اشعریؓ اور حضرت خذیفہ بن یمانؓ سے پوچھا کہ عید الفطر اور عید الاضحیٰ کی نماز میں رسول اللہ ﷺ تکبیرات کس طرح کہتے تھے۔ حضرت ابو موسیٰؓ نے جواب دیا کہ رسول اللہ ﷺ (ہر رکعت میں) تین زائد تکبیروں سمیت چار تکبیریں کہتے جیسا کہ نماز جنازہ میں چار تکبیریں کہی جاتی ہیں۔ اس پر حضرت حذیفہؓ نے کہا کہ آپ نے سچ کہا۔ اور حضرت ابو موسیٰؓ نے بتایا کہ جب میں اہل بصرہ پر حاکم تھا تو میں بصرہ میں اسی طرح تکبیریں کہتا تھا (ابوداؤد)

## باب نمبر 8 ☆ روزوں کی فضیلت واہمیت ☆

☆ مسلمانو! تم پر روزہ اسی طرح فرض کیا گیا ہے جس طرح تم سے اگلوں پر فرض کیا گیا تھا تا کہ تم پرہیز گار ہو جاؤ (البقرۃ ۱۸۳)

☆ پھر جو تم میں سے مریض ہو یا سفر میں ہو تو دوسرے دنوں کی گنتی پوری کرے۔ (البقرۃ ۱۸۴)

☆ مہینہ رمضان کا اس میں نازل ہوا قرآن جو ہدایت ہے لوگوں کیلئے اور ہدایت کی روشن دلیلیں اور حق کو باطل سے جدا کرنے والی۔ (البقرۃ ۱۸۵)

☆ تو جو کوئی تم میں سے یہ مہینہ پائے تو وہ اس کے روزے ضرور رکھے (البقرۃ ۱۸۵)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب رمضان (کا مہینہ) شروع ہوتا ہے تو آسمان کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ جنت کے دروازے کھول دیے جاتے ہیں، اور جہنم کے دروازے بند کر دیے جاتے ہیں اور شیطانوں کو زنجیر ڈال دی جاتی ہے۔ (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جنت کے آٹھ دروازے ہیں۔ ان میں سے ایک دروازے کو ریان کہا جاتا ہے۔ اس دروازے سے صرف روزہ دار داخل ہوں گے۔ (بخاری ومسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا پانچ نمازیں، ایک جمعہ دوسرے جمعہ تک اور ایک رمضان دوسرے رمضان تک، اگر بڑے گناہوں سے اجتناب کیا جائے تو (یہ تینوں) درمیانی عرصہ کے گناہوں کو ختم کر دیتے ہیں (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص ایمان کے ساتھ اور طلب ثواب کیلئے رمضان کے روزے رکھتا ہے، اس کے پہلے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں (بخاری و مسلم)

## ☆ مستحب روزے ☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو کوئی رمضان کے روزے رکھے پھر اس کے بعد چھ روزے شوال کے رکھے یہ عمل سارے سال (روزے رکھنے) کی مانند ہوگا (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کوئی شخص ایسا نہیں جو اللہ کی راہ میں ایک دن روزہ رکھے مگر اللہ تعالیٰ اس کے چہرے کو ستر سال کیلئے جہنم کی آگ سے دور کر دیتے ہیں (بخاری و مسلم)

☆ حضرت عائشہؓ کہتی ہیں رسول اللہ ﷺ نے دو روزوں سے عید الفطر اور عید الاضحیٰ کے دنوں کے روزوں سے منع کیا ہے۔ (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عاشورہ کے دن کا روزہ رکھو اور یہود کی مخالفت کرو کہ اس سے ایک دن پہلے یا ایک دن بعد میں بھی روزہ رکھو (احمد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا نو ذوالحجہ کا روزہ، گزشتہ اور آنے والے دو سال کے گناہوں کا کفارہ ہے۔ اور دس محرم کا روزہ گزشتہ ایک سال کے گناہوں کا کفارہ ہے (مسلم)

☆ حضرت ابن عباسؓ روایت کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو سوائے یوم عاشورہ کے روزہ کے کسی روزہ کا قصد کرتے نہیں دیکھا اور سوائے رمضان کے کسی پورے مہینے کے روزے رکھتے ہوئے نہیں دیکھا۔ (بخاری)

☆ حضرت جابر بن سمرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ہمیں عاشورہ کے دن کے روزہ کا حکم فرماتے اور ترغیب دلاتے اور ہماری نگرانی بھی فرماتے تھے۔ (بخاری)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں رمضان المبارک کے علاوہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو پورا مہینہ روزے رکھتے ہوئے نہیں دیکھا، اور شعبان کے ایام سے زیادہ کسی اور مہینہ میں روزے رکھتے بھی میں نے آپ ﷺ کو نہیں دیکھا (بخاری و مسلم)

☆ حضرت حفصہ ؓ روایت کرتی ہیں کہ چار عمل ایسے تھے جن کو رسول اللہ ﷺ کبھی ترک نہیں فرماتے تھے۔ عاشورہ کا روزہ، ذی الحجہ کے پہلے عشرہ کے روزے اور ہر مہینہ کے تین روزے اور فجر سے پہلے دو رکعت نماز کی ادائیگی۔ (نسائی)

☆ حضرت ابو ذر ؓ نے فرمایا کہ ہمیں رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ ہم ہر ماہ تین دن کے روزے رکھیں۔ یعنی تیرہ، چودہ اور پندرہ۔ یہ سال کے روزے کی طرح ہیں۔ (نسائی و ترمذی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ پیر اور جمعرات کے دن اعمال پیش کئے جاتے ہیں تو میں پسند کرتا ہوں کہ میرے عمل اس حالت میں پیش کئے جائیں کہ میں (خود) روزہ سے ہوں۔ (ترمذی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو نکاح کی طاقت رکھتا ہے وہ نکاح کر لے، یہ نگاہ کو بہت نیچا کرتا ہے اور شرم گاہ کو بہت بچاتا ہے۔ اور جو طاقت نہیں رکھتا وہ روزہ رکھے، اس لیے کہ یہ شہوت ختم کرنے والا ہے۔ (بخاری)

## ☆ مکروہ روزے ☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس شخص نے صبح صادق سے پہلے روزے کی نیت نہ کی اس کا کوئی روزہ نہیں۔ (بخاری و مسلم)

☆ امام مالک ؒ کو یہ بات پہنچی کہ حضرت عبد اللہ بن عمر ؓ سے پوچھا جاتا تھا کہ کیا ایک شخص دوسرے کی طرف سے روزہ رکھ سکتا ہے یا ایک شخص دوسرے کی طرف سے نماز پڑھ سکتا ہے۔ وہ فرماتے کہ کوئی دوسرے کی طرف سے روزہ نہ رکھے اور کوئی دوسرے کی طرف سے نماز نہ پڑھے۔ (موطا امام مالک)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے جھوٹ بولنا اس پر عمل کرنا نہ چھوڑا اور حماقت و بیوقوفی کو ترک نہ کیا تو اللہ تعالیٰ کو اس کے کھانے پینے کو چھڑانے کی ضرورت نہیں۔ (بخاری و ابو داؤد)

☆ حضرت ابو ہریرہ ؓ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب عورت کا شوہر موجود ہو تو عورت اس کی اجازت کے بغیر (نفلی) روزہ نہ رکھے۔ (مسلم)

☆ حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے مجھے حکم دیا کہ منیٰ کے دنوں میں یہ آواز لگاؤں کہ منیٰ کے ایام کھانے اور پینے کے دن ہیں اور ان ایام تشریق میں روزہ نہیں ہے (احمد)

☆ حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے عرفہ کے دن عرفات میں روزہ رکھنے سے منع فرمایا ہے۔ (ابوداؤد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب شعبان کا نصف ہو جائے تو روزہ نہ رکھو (ابن حبان)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اپنے آپ کو وصال (یعنی بلا افطار روزے رکھنے) سے بچاؤ۔ (بخاری و مسلم) ☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے ہمیشہ روزہ رکھا، اس نے کوئی روزہ نہ رکھا۔ (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم میں سے کوئی جمعہ کے دن روزہ نہ رکھے۔ مگر یہ کہ اس سے ایک دن پہلے یا ایک دن بعد بھی روزہ رکھے۔ (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہفتہ کے دن فرض روزہ کے علاوہ کوئی روزہ نہ رکھو، اگر اس دن کھانے کو کچھ نہ ملے تو انگور کا چھلکا یا پودے کی لکڑی ہی چبا لو (ترمذی)

## ☆ رات کا قیام ☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص ایمان کے ساتھ اور طلب ثواب کیلئے رمضان کا قیام کرتا ہے، اس کے پہلے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (بخاری و مسلم) ☆ رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک کی راتوں کو جاگتے تھے۔ اور آخری دس راتوں میں اپنے اہل اور ہر چھوٹے بڑے کو جو نماز پڑھ سکتا تھا، بیدار کرتے تھے۔ (مسلم)

## ☆ تلاوت قرآن کریم ☆

﴿ (اس) کتاب کا نازل کرنا اللہ غالب، جاننے والے کی طرف سے ہے (الاحقاف ۱،۲)

﴿ رحمٰن (ہی) نے قرآن سکھایا ہے۔ (الرحمٰن۔ ۱،۲) ﴾

﴿ بے شک ہم ہی نے اس نصیحت کو اتارا ہے اور ہم ہی اس کے نگہبان ہیں (الحجر۔ ۹) ﴾

❁ اور کچھ شک نہیں کہ ہم ان کے پاس ایسی کتاب لائے ہیں جس کو ہم نے علم کے ساتھ ایماندار لوگوں کیلئے ہدایت اور رحمت بنا کر مفصل بیان کیا ہے (الاعراف ۵۲)

❁ اور ہم قرآن کے ذریعے وہ چیز اتارتے ہیں جو ایمانداروں کیلئے شفا اور رحمت ہے (بنی اسرائیل ۸۲)

❁ وہی (اللہ) ہے جو اپنے بندے پر کھلی آیتیں اتارتا ہے تاکہ انہیں تاریکیوں سے روشنی کی طرف نکالے اور بے شک اللہ تم پر شفیق، مہربان ہے۔ (الحدید ۹) ❁

❁ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ قرآن کریم پڑھا کرو اس لئے کہ یہ قیامت کے دن قرآن پڑھنے والے کیلئے یہ شفیع بن کر آئے گا۔ (مسلم)

❁ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تم میں سے بہترین حضرات وہ ہیں جنہوں نے قرآن کو سیکھا اور سکھایا۔ (بخاری) ❁

❁ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو آدمی قرآن کریم پڑھتا ہے اور وہ اس کی تلاوت میں ماہر ہے (وہ قیامت کے روز) فرمانبردار معزز فرشتوں کے ساتھ ہوگا اور جو شخص قرآن کریم پڑھتا ہے اور وہ اس میں اٹکتا ہے، اور اس کا پڑھنا اس پر دشوار ہے، اس کے لئے دوگنا ثواب ہے۔ (بخاری و مسلم) ❁

❁ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قرآن مجید کے حافظ کی مثال معزز فرشتوں کی سی ہے اور وہ (قیامت کے روز) ان ہی کے ساتھ ہوگا اور جو شخص قرآن پڑھتا ہے اور اس کو حفظ کرتا ہے جبکہ حفظ کرنا اس کیلئے دشوار ہے اس کیلئے دہرا اجر ہے (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ رمضان المبارک میں کثرت سے تلاوت کرتے تھے۔ اور جبرائیلؑ بھی رمضان المبارک میں آپ ﷺ کے ساتھ قرآن پاک کا دور کرتے تھے۔ (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا روزہ اور قرآن بندے کیلئے قیامت کے دن سفارش کریں گے، روزہ کہے گا اے رب! میں نے اسے دن میں کھانے اور پینے سے روکا تھا۔ اور قرآن کہے گا میں نے اسے رات کے وقت سونے سے روکا تھا۔ تو اس کے حق میں ہماری سفارش قبول فرما۔ (نسائی)

## ☆روزہ کی شرائط☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تین آدمی مرفوع القلم ہیں: مجنون افاقہ ہونے تک، سونے والا بیدار ہونے تک اور نابالغ بالغ ہونے تک۔ (ابوداؤد)

☆ مسلمان عورت کیلئے بھی شرط ہے کہ وہ حیض ونفاس سے پاک ہو۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا ایسے نہیں کہ جب وہ حیض سے ہوتی ہے، نہ نماز پڑھتی ہے، نہ روزہ رکھتی ہے۔ (بخاری)

## ☆بیمار اور بوڑھے کا روزہ:

☆ اور اس کی (مشقت کے ساتھ) طاقت رکھنے والے فدیہ میں ایک مسکین کا کھانا دیں (سورۃ البقرۃ ۱۸۴)

## ☆روزے میں مسنون امور☆

☆ اور (رات کے) سیاہ دھاگے سے (صبح کا) سفید دھاگہ واضح ہو جانے تک کھاؤ اور پیو (البقرۃ ۱۸۷)

☆ رسول اللہ ﷺ افطار کئے بغیر مغرب کی نماز نہیں پڑھتے تھے، چاہے ایک گھونٹ پانی سے افطار کرتے۔ (ترمذی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہمارے اور اہل کتاب کے روزہ میں سحری کھانے ہی کا فرق ہے۔ (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری امت اس وقت تک بھلائی میں رہے گی جب تک وہ افطار جلدی اور سحری موخر کرے گی۔ (مسند احمد)

☆ حضرت زید بن ثابتؓ فرماتے ہیں کہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ سحری کھائی، پھر آپ ﷺ نماز کیلئے اٹھے۔ میں نے دریافت کیا اذان اور سحری میں کتنا وقفہ تھا؟ کہا پچاس آیت کریمہ کا اندازہ۔ (بخاری و مسلم)

## ☆روزہ توڑنے اور نہ توڑنے والی چیزیں☆

☆ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کہتے ہیں روزہ تو ان چیزوں سے ٹوٹتا ہے جو جسم میں داخل ہوں۔ ان چیزوں سے نہیں جو جسم سے خارج ہوں۔ (بخاری)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ کہتی ہیں رسول اللہ ﷺ نے روزہ کی حالت میں سرمہ

لگایا۔(ترمذی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب کوئی بھول جائے اور کھالے یا پی لے تو وہ اپنا روزہ پورا کرے۔ یہ تو اس کو اللہ تعالیٰ نے کھلایا اور پلایا ہے۔(بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے رمضان میں بھول کر روزہ توڑ دیا تو اس پر نہ قضا ہے اور نہ کفارہ ہے۔(حاکم)

☆ حضرت ربیعہؓ کہتے ہیں میں نے رسول اللہ ﷺ کو روزہ کی حالت میں بے شمار مرتبہ مسواک کرتے دیکھا(ترمذی)

☆ حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے روزہ رکھنے کے بعد(جان بوجھ کر) کچھ کھالیا تو نبی ﷺ نے اس کو حکم دیا کہ وہ یا تو ایک غلام آزاد کرے یا دو مہینے کے روزے رکھے یا ساٹھ مسکینوں کو کھانا کھلائے۔(دارقطنی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس پر قے غالب ہو جائے تو اس پر قضا نہیں اور جو خود عمداً قے لائے تو وہ روزے کی قضا کرے۔(ترمذی)

## ☆روزوں کے مسائل☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم میں سے کوئی رمضان سے ایک یا دو دن پہلے روزہ نہ رکھے۔سوائے اس کے کہ کسی آدمی کو کوئی روزہ رکھنے کی عادت ہو تو وہ روزہ رکھ لے (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سحری کھایا کرو۔اس لئے کہ اس میں بڑی برکت ہے (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم چاند دیکھ لو تو روزہ رکھو اور جب (عید کیلئے) چاند دیکھ لو تو افطار کردو۔اگر مطلع ابر آلود ہو تو اس کیلئے اندازہ لگالو۔(بخاری و مسلم)

☆ ایک صحرانورد نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میں نے چاند دیکھا ہے۔آپ ﷺ نے اس سے دریافت فرمایا کیا تو اس بات کی شہادت دیتا ہے کہ اللہ کے سوا دوسرا کوئی الٰہ نہیں؟ اس نے کہا ہاں۔آپ ﷺ نے فرمایا کیا تو اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں؟ اس نے کہا ہاں۔آپ

ﷺ نے فرمایا بلال اٹھو اور لوگوں میں منادی کر دو کہ کل روزہ رکھا جائے۔ (بخاری ومسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ میرے بندوں میں میرے پسندیدہ ومحبوب بندے وہ ہیں جو افطار کرنے میں عجلت سے کام لیتے ہیں (ترمذی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا رمضان میں عمرہ کرنا میرے ساتھ حج کرنے کے (ثواب کے) برابر ہے (بخاری ومسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب رات یہاں (یعنی مشرق کی جانب) سے آجائے اور دن یہاں اور سورج غروب ہو جائے تو روزہ دار کی افطاری کا وقت ہو گیا۔ (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تم میں سے کوئی روزہ افطار کرے تو اسے کھجور سے افطار کرنا چاہیئے۔ پھر اگر کھجور دستیاب نہ ہو سکے تو پانی سے افطار کر لے اس لئے کہ وہ پاک ہے۔ (بخاری)

☆ عمرہ بنت عبدالرحمٰنؒ کہتی ہیں میں نے حضرت عائشہ صدیقہؓ سے پوچھا کہ میری والدہ وفات پا گئی ہیں جبکہ ان کے ذمہ پورے رمضان کے روزے تھے۔ کیا ایسا ہوسکتا ہے کہ میں ان کی طرف سے روزہ کی قضا رکھ لوں۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے جواب دیا کہ نہیں۔ البتہ تم ان کی طرف سے صدقہ کر دو۔ ہر روزہ کے بدلے ایک مسکین کو کھانا کھلاؤ۔ یہ اس سے بہتر ہے، کہ تم ان کی طرف سے روزہ رکھو (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مسافر سے روزہ رکھنے کو اور آدھی نماز کو معاف فرما دیا ہے اور حاملہ اور دودھ پلانے والی سے بھی روزے کے ادائیگی کو معاف فرما دیا۔ (ابوداؤد)

☆ حضرت ابوسعید خدریؓ کہتے ہیں ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رمضان میں غزوے میں نکلتے تو ہم میں سے کوئی روزہ رکھتا اور کوئی نہ رکھتا۔ اور روزہ رکھنے والا نہ رکھنے والے پر غصہ نہ کرتا اور نہ ہی روزہ نہ رکھنے والا روزہ رکھنے والے پر غصہ کرتا

۔سب کی رائے یہ تھی کہ جس نے اپنے اندر قوت پائی اور روزہ رکھا تو یہ بھی اچھی بات ہے۔اور سب کی یہ بھی رائے تھی کہ جس نے اپنے اندر ضعف محسوس کیا اور روزہ نہ رکھا تو یہ بھی ٹھیک ہے(مسلم)
☆ حضرت عائشہؓ اور حضرت ام سلمہؓ سے مروی ہے کہ نبی ﷺ جماع سے جنبی ہوتے تو صبح ہونے پر آپ ﷺ غسل کرتے اور روزہ رکھتے۔(بخاری ومسلم)

## ☆فضیلت والی راتیں☆

☆ بے شک ہم نے اس کو ایک برکت والی رات میں اتارا۔ہم ہیں ڈرانے والے (الدخان۳)
☆ اور تو کیا جانے لیلۃ القدر ہے کیا چیز؟ لیلۃ القدر ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ (القدر۲،۳)
☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ میں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول ﷺ! مجھے بتلائیں کہ اگر میں جان لوں، کہ شب قدر کون سی ہے تو اس میں کیا کروں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: کہہ، اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفُوَ فَاعْفُ عَنِّی.
ترجمہ: اے اللہ! بے شک تو ہی درگزر کرنے والا ہے،تو درگزر کرنا پسند کرتا ہے، مجھ سے درگزر فرما۔(بخاری ومسلم)
☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا لیلۃ القدر کو رمضان کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں تلاش کرو۔(بخاری)
☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تمہارے پاس رمضان کا مہینہ آیا۔اللہ تعالیٰ نے تم پر اس مہینے کے روزے فرض فرمائے ہیں۔اس ماہ میں آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور جہنم کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں۔سرکش شیاطین کو جکڑ دیا جاتا ہے۔اور اللہ کی طرف سے اس مہینہ میں ایک شب ایسی ہے جو ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔اور جو اس شب کی بھلائیوں سے محروم رہا وہ تمام بھلائیوں سے محروم کر دیا گیا(احمد ونسائی)
☆ زر بن جیشؒ کہتے ہیں حضرت ابی بن کعبؓ نے انشاء اللہ کہے بغیر قسم کھاتے

ہوئے کہا کہ لیلۃ القدر تو ستائیسویں رات ہے۔ میں نے پوچھا اے ابومنذر! آپ یہ بات کس دلیل سے کہہ سکتے ہیں۔ انہوں نے فرمایا اس علامت یا نشانی کی وجہ سے جو رسول اللہ ﷺ نے ہمیں بتلائی کہ لیلۃ القدر کے دن میں سورج اس حالت میں نکلتا ہے کہ اس کی شعاع نہیں ہوتی (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب لیلۃ القدر ہوتی ہے تو جناب جبرائیلؑ ملائکہ کے جلو میں آتے ہیں اور ہر اس بندے کیلئے بخشش کی دعا کرتے ہیں جو کھڑے ہو کر یا بیٹھے ہوئے اللہ کی عبادت میں ہوتا ہے اور جب بندوں کی عید یا افطار کا دن ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ بڑے فخر و ناز سے فرماتا ہے اے فرشتو! اس مزدور کیلئے کیا ہے جو اپنا کام مکمل کرتا ہے؟ تو فرشتے عرض کرتے ہیں اے رب کریم! اس کا صلہ پوری مزدوری ہے جو اس کو ادا کی جائے۔ تب رب کریم فرماتا ہے کہ میرے بندوں اور بندیوں نے اپنے اوپر لازم عمل (فریضہ) کو پورا کر لیا اور اب وہ مجھے پکارتے ہیں۔ میری عزت و جلال، کرم اور علو مرتبت کی قسم! میں ان کی دعا قبول کروں گا۔ اس وقت اللہ فرماتا ہے۔ واپس ہو جاؤ میں نے تمہیں بخش دیا ہے تمہارے گناہوں کو نیکیوں میں تبدیل کر دیا ہے۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ جب یہ لوگ اپنے گھروں کو لوٹتے ہیں تو ان کے گناہ بخشے جا چکے ہوتے ہیں (بیہقی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نصف شعبان کی شب آسمان دنیا کی طرف نزول اجلال فرماتا ہے اور اس شب میں مشرک اور دل میں بغض رکھنے والوں کے سوا ہر کسی کی مغفرت فرما دیتا ہے (بیہقی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا شعبان کی پندرھویں شب اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق کی طرف نظر رحمت فرماتے ہوئے سوائے دو شخصوں کے باقی سب کی مغفرت فرما دیتے ہیں (۱) کینہ پرور (۲) کسی کو ناحق قتل کرنے والا۔ (مسند امام احمد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب نصف شعبان کی رات آئے تو رات کو قیام کرو اور دن کو روزہ رکھو کیونکہ اس رات رب تعالیٰ آسمانِ دنیا کی طرف توجہ فرما کر کہتا ہے کہ کوئی مغفرت طلب کرنے والا ہے کہ میں اس کی مغفرت کروں۔ اور کوئی رزق کا

طالب ہے کہ میں اس کو رزق عطا کروں ۔ اور کوئی مصیبت زدہ ہے کہ میں اس کو عافیت عطا کروں اور کوئی ایسا ہے ۔ اور یہ سلسلہ طلوع فجر تک جاری رہتا ہے ۔ (ابن ماجہ)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے عیدین کی راتوں میں ثواب کی نیت سے اللہ تعالیٰ کی عبادت کی تو اس کا دل قیامت کے دن مردہ نہیں ہوگا ۔ جبکہ سب لوگوں کے دل مردہ ہوں گے (ابن ماجہ)

## ☆ اعتکاف اور اس کے مسائل ☆

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ رمضان کے آخری دس دنوں کا اعتکاف کرتے تھے ۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو وفات دی ۔ آپ ﷺ کے بعد آپ ﷺ کی ازواج اعتکاف کرتی رہیں ۔ (بخاری) ☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص ایمان اور ثواب کی نیت سے رمضان کا قیام کرتا ہے اس کے پہلے گناہ معاف کردیئے جاتے ہیں ۔ (بخاری و مسلم)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں کہ جب آخری عشرہ شروع ہو جاتا تو رسول اللہ ﷺ اپنی کمر کس لیتے ، رات بھر جاگتے رہتے اور اپنی بیویوں کو بھی جگاتے ۔ (بخاری و مسلم)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے فرمایا یہ سنت ہے کہ اعتکاف روزے کے بغیر نہیں ہوتا ۔ (ابوداؤد)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ نے فرمایا یہ سنت ہے کہ اعتکاف صرف اس مسجد میں ہوتا ہے جس میں جماعت کے ساتھ نماز ہوتی ہے ۔ (ابوداؤد)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ کہتی ہیں اعتکاف کرنے والے کیلئے سنت سے حکم یہ ہے کہ وہ کسی مریض کی عیادت کیلئے نہ نکلے اور نہ نماز جنازہ پڑھنے کیلئے نکلے اور نہ کسی عورت کو چھوئے اور نہ اس سے چمٹے اور سوائے ناگزیر حاجت کے کسی حاجت کیلئے نہ نکلے ۔ (ابوداؤد)

☆ حضرت عائشہ صدیقہؓ کہتی ہیں رسول اللہ ﷺ جب اعتکاف میں ہوتے تو

مسجد میں ہوتے ہوئے آپ ﷺ اپنا سر میرے قریب کر دیتے اور میں آپ ﷺ کے کنگھی کر دیتی اور آپ ﷺ سوائے انسانی طبعی ضرورت کے گھر میں داخل نہ ہوتے۔ (بخاری و مسلم)

☆ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب اعتکاف کرتے تو آپ ﷺ کیلئے (مسجد میں) ستون توبہ کے پیچھے بستر بچھا دیا جاتا یا چار پائی لگا دی جاتی (ابن ماجہ)

☆ حضرت ابو ہریرہؓ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے اپنی وفات والے سال بیس دن کا اعتکاف کیا۔ (بخاری)

☆ حضرت عمرؓ نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا کہ میں نے جاہلیت کے دور میں نذر مانی تھی کہ مسجد حرام میں ایک (دن) رات کا اعتکاف کروں گا۔ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں تم اپنی نذر پوری کرو (بخاری و مسلم)

## ☆ صدقہ فطر و خیرات ☆

☆ پسندیدہ بات کہنا اور معاف کر دینا اس خیرات سے بہتر ہے جس کے پیچھے ایذا رسائی ہو۔ (البقرۃ ۲۶۳)

☆ اور یہ بات کہ تم خیرات کرو تمہارے حق میں بہتر ہے اگر تم جانتے ہو (البقرۃ ۲۸۰)

☆ تم ہر گز نیکی کو نہیں پہنچو گے جب تک اس چیز میں سے خرچ نہ کرو جس سے محبت رکھتے ہو۔ (آل عمران ۹۲)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا رمضان کی خیرات افضل خیرات ہے۔ (ترمذی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص کسی روزہ دار کا افطار کراتا ہے تو وہ روزے دار کا ثواب کم کئے بغیر اس کے برابر ثواب کا مستحق ہوگا۔ (ترمذی)

☆ حسن بصریؒ سے روایت ہے کہ رمضان کے آخر میں بصرہ میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے خطبہ دیا اور اس میں یہ بتایا کہ رسول اللہ ﷺ نے یہ صدقہ فطر چھوہاروں کا یا جو کا ایک صاع (تقریباً ساڑھے تین کلو) یا گندم کا نصف صاع (پونے دو کلو) فرض کیا۔ (نسائی)

☆ حضرت عبداللہ بن عمرؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے صدقہ فطر کے بارے میں حکم دیا کہ وہ لوگوں کے عید گاہ کی طرف نکلنے سے پہلے ادا کیا جائے۔ (بخاری)

☆ حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے صدقہ فطر واجب قرار دیا روزہ دار کی لغو اور فحش باتوں سے تطہیر کیلئے اور مسکینوں کے کھلانے کیلئے۔ تو جس نے اس کو عید کی نماز سے پہلے ادا کیا تو اس کا صدقہ (کامل طور پر) مقبول ہے۔ اور جس نے اس کو عید کی نماز کے بعد ادا کیا اس کو عام صدقہ کا ثواب ملے گا (ابوداؤد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: ہر آدمی اپنے صدقہ کے سایہ میں کھڑا ہوگا۔ یہاں تک کہ لوگوں کا فیصلہ ہو جائے گا۔ (مستدرک حاکم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو مسلمان اپنے برہنہ بھائی کو کپڑا پہنائے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو جنت کے سبز ریشمی کپڑے پہنائے گا۔ اور جو مسلمان اپنے کسی بھوکے مسلمان بھائی کو کھانا کھلائے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے جنت کے پھل کھلائے گا۔ اور جو مسلمان اپنے پیاسے مسلمان بھائی کو پانی پلائے گا اللہ تعالیٰ اسے جنت کی مہر بند پاکیزہ شراب پلائے گا۔ (ابوداؤد)

☆ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا کہ کونسا صدقہ فضل ہے؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کم مال والے کا صدقہ اور صدقہ کی ابتداء ان سے کر جن کی تو کفالت کرتا ہے۔ (ابوداؤد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب عورت اپنے گھر کے مال سے فضول خرچی کیئے بغیر خرچ کرے تو اسے خرچ کرنے کے بدلے میں اجر و ثواب ملے گا۔ اور اس کے شوہر کیلئے کمانے کا ثواب۔ اور اسی طرح خزانچی کیلئے بھی اجر ہے۔ ہر ایک کا ثواب دوسرے کے ثواب میں سے کچھ بھی کم نہیں کرے گا۔ (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو لوگ گداگری اور بھیک مانگنے کو پیشہ ہی بنا لیتے ہیں۔ قیامت کے روز ایسی حالت میں آئیں گے کہ ان کے چہرے پر گوشت نہیں ہوگا۔ (بخاری و مسلم)

باب نمبر 9

## ☆زکوٰۃ کی فضیلت واہمیت☆

☆اوران کو پیشوا بنایا کہ ہمارے حکم سے ہدایت کرتے تھے۔اوران کو نیک کام کرنے اورنماز پڑھنے اورزکوٰۃ دینے کا حکم بھیجا۔اوروہ ہماری عبادت کیا کرتے تھے (الانبیاء۷۳)

☆اورنماز قائم کرواورزکوٰۃ ادا کرو۔اوریہی نہایت صحیح ودرست دین ہے(البینۃ ۵)

☆اورجوزکوٰۃ تم اللہ کی ذات حاصل کرنے کیلئے دیتے ہو۔تو ایسے ہی لوگ اپنے اعمال کودگنا کرنے والے ہی(الروم۳۹)

☆زکوٰۃ ان فقیروں کا حق ہے جواللہ کی راہ میں روکے گئے ہیں۔ملک میں چل پھر نہیں سکتے۔سوال سے بچنے کی وجہ سے انجان انہیں مال دارخیال کرتے ہیں۔تو انہیں ان کی علامت سے پہچان لیتا ہےاور چمٹ کرلوگوں سے نہیں مانگتے (البقرۃ۲۷۳)

☆خیرات توبس فقیروں کا حق ہےاورمسکینوں کا ان کا جواسکے وصول کرنے والے ہیں اوران کا جن کے دل پرچائے گئے ہیں اورگردنوں کے چھڑانے میں خرچ کی جائے اورجن پرقرض ہواوراللہ کی راہ میں (جہاد) میں اورمسافروں کا حق ہے یہ اللہ کی طرف سے ٹھہرایا ہواہےاوراللہ علم وحکمت والا ہے۔(التوبہ ۶۰)

## ☆زکوٰۃ کی وصولی☆

☆رسول اللہ ﷺ نے فرمایا لوگوں کے عمدہ قسم کے مال لینے سے اجتناب کرواور مظلوم کی بددعا سے بچو کیونکہ اس کے اوراللہ کے درمیان کوئی حجاب نہیں ہوتا(ابوداؤد)

☆رسول اللہ ﷺ نے فرمایا زکوٰۃ کی وصولی میں زیادتی کرنے والا سرکاری کارندہ ایسا ہی گنہگار ہے جیسا کہ زکوٰۃ نہ دینے والا۔(ترمذی وابوداؤد)

## ☆جن کیلئے زکوٰۃ لینا جائز نہیں☆

☆حضرت ابوہریرہؓ کہتے ہیں حسن بن علیؓ نے زکوٰۃ کے چھوہاروں میں سے ایک چھوہارہ اٹھایااوروہ اپنے منہ میں ڈال لیا تورسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''اخ اخ'' اس کوتھوکو کیا تمہیں پتہ نہیں کہ ہم زکوٰۃ کی چیز نہیں کھاتے (مسلم)

☆حضرت علیؓ نے فرمایا اولاد کیلئے اوروالدین کیلئے فرض زکوٰۃ میں حصہ نہیں ہے(بیہقی)

## ☆زکوٰۃ نہ دینے پر وعید☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس کو اللہ تعالیٰ نے مال دیا۔ پھر اس شخص نے اس مال کی زکوٰۃ ادا نہ کی تو قیامت کے دن اس کے مال کو ایسے سانپ کی صورت دی جائے گی جو (انتہائی زہریلے ہونے کی وجہ سے) گنجا ہو گا اور اس کی آنکھوں کے اوپر دو سیاہ نقطے ہوں گے۔ قیامت کے دن اس سانپ کو اس کے گلے کا طوق بنا دیا جائے گا۔ پھر وہ سانپ اپنے منہ کے کناروں سے آدمی کو پکڑے گا (اور کاٹے گا) اور کہے گا میں ہی تیرا مال ہوں، میں ہی تیرا خزانہ ہوں۔ پھر آپ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی: ترجمہ، جو لوگ اس مال پر بخل کرتے ہیں جو اللہ نے ان کو اپنے فضل سے دیا ہے۔ تم اس کو ان کیلئے خیر خیال نہ کرو بلکہ وہ ان کیلئے شر ہے۔ جس مال پر انہوں نے بخل کیا وہ قیامت کے دن ان کے گلے میں طوق بنا کر ڈال دیا جائے گا۔ (بخاری)

☆ ایک خاتون رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ اس کے ہمراہ اس کی بیٹی بھی تھی۔ جس کے ہاتھ میں سونے کے دو کنگن تھے۔ آپ ﷺ نے اس سے فرمایا کیا تو اس کی زکوٰۃ دیتی ہے؟ اس نے عرض کیا! نہیں آپ ﷺ نے فرمایا کیا تجھے یہ پسند ہے کہ قیامت کے روز اللہ تعالیٰ ان کے بدلے تجھے آگ کے دو کنگن پہنائے؟ یہ سن کر اس خاتون نے دونوں کنگن پھینک دیئے (بخاری)

## ☆نصابِ زکوٰۃ☆

☆ حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تیرے پاس دو سو درہم ہوں اور ان پر پورا سال گزر جائے تو ان میں پانچ درہم زکوٰۃ ہے۔ جب تک تیرے پاس بیس دینار نہ ہوں اور ان پر پورا سال نہ گزر جائے۔ اس وقت تک تجھ پر کوئی چیز نہیں۔ جب بیس دینار ہوں تو ان میں نصف دینار زکوٰۃ ہے۔ جو اس سے زیادہ ہو گا تو اسی حساب سے زکوٰۃ ہو گی۔ کسی بھی مال پر اس وقت تک زکوٰۃ نہیں جب تک کہ اس پر پورا سال نہ گزر جائے۔ (ابوداؤد)

☆ حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ حضرت عباسؓ نے زکوٰۃ کی ادائیگی کا وقت آنے سے پہلے زکوٰۃ ادا کرنے کے بارے میں پوچھا۔ تو آپ ﷺ نے ان کو اس کی

اجازت دی۔(ترمذی)

☆ حضرت عمرو بن حزمؓ کو رسول اللہ ﷺ نے ایک تحریر بھیجی جس میں یہ لکھا ہوا تھا :اور جب اونٹ ایک سو بیس سے بڑھ جائیں تو ہر پچاس میں ایک حقہ(یعنی تین سالہ اونٹنی) شمار کرو اور جو زائد ہوں ان میں اونٹوں کی زکوٰۃ کا ابتدائی حساب جاری ہوگا اور جو وہ پچیس اونٹ سے کم ہوں تو ہر پانچ اونٹوں میں ایک بکری(واجب) ہو گی(ابوداؤد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: پانچ اوقیہ سے کم چاندی پر کوئی زکوٰۃ نہیں۔اسی طرح اونٹوں کی تعداد پانچ سے کم ہو تو ان پر بھی زکوٰۃ نہیں۔اور پانچ وسق سے کم کھجوروں پر بھی کوئی زکوٰۃ نہیں۔(مسلم)

☆ حضرت معاذ بن جبلؓ کہتے ہیں نبی ﷺ نے مجھے(گورنر بنا کر) یمن بھیجا اور مجھے حکم دیا کہ ہر تیس گایوں میں ایک سالہ نر یا مادہ بچہ لوں اور چالیس گایوں پر ایک دو سالہ گائے لوں۔(ترمذی)

☆ حضرت انسؓ کہتے ہیں کہ حضرت ابو بکرؓ نے جب ان کو بحرین(عامل بنا کر) بھیجا تو یہ تحریر لکھ کر دی۔بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یہ زکوٰۃ کا وہ نصاب ہے جو رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں پر مقرر کیا اور جس کا اللہ نے اپنے رسول ﷺ کو حکم دیا۔جنگل میں چرنے والی بھیڑ بکریوں کی زکوٰۃ کے بارے میں ضابطہ یہ ہے کہ چالیس سے ایک سو بیس بکریوں میں ایک بکری(واجب) ہوتی ہے اور جب وہ ایک سو بیس سے بڑھ جائیں تو دو سو تک دو بکریاں ہوتی ہیں اور جب وہ دو سو سے بڑھ جائیں تو تین سو تک تین بکریاں ہوتی ہیں۔اور جب وہ تین سو سے بڑھ جائیں تو ہر سو میں ایک بکری ہوگی اور جب کسی شخص کی جنگل میں چرنے والی بکریاں چالیس سے ایک بھی کم ہوں تو ان میں زکوٰۃ نہیں ہے مگر یہ کہ بکریوں کا مالک نفل میں کچھ دینا چاہے (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: مسلمانوں پر نہ اس کے غلام میں زکوٰۃ ہے اور نہ اس کے گھوڑے میں۔(بخاری)

☆ حضرت سائب بن یزید کہتے ہیں میں نے اپنے والد کو دیکھا کہ وہ اپنے گھوڑوں کی قیمت لگاتے تھے پھران کی زکوٰۃ (میں قیمت کا چالیسواں حصہ) حضرت عمرؓ کے پاس لے جاتے تھے (دار قطنی)

☆ حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا کام میں لگے جانوروں میں زکوٰۃ نہیں ہے (ابوداؤد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تین چیزیں ہیں جس نے ان کو کیا اس نے ایمان کا ذائقہ چکھ لیا۔ وہ شخص جس نے تنہا اللہ کی عبادت کی اور اعتقاد رکھا کہ اللہ کے علاوہ کوئی معبود نہیں۔ اور ہر سال اپنے مال کی زکوٰۃ دل کی خوشی اور دل کی مدد کر کے نکالی۔ اور زکوٰۃ میں آدمی نہ بوڑھا جانور دے اور نہ خارش زدہ اور نہ بیمار اور نہ گھٹیا و نکما دے بلکہ (اے لوگو) تم اپنے درمیانے جانوروں میں سے دو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے بہترین مال کا مطالبہ کیا ہے اور نہ ہی تمہیں حکم دیا تمہارے گھٹیا مال کا (کہ تم وہ زکوٰۃ میں دو) (ابوداؤد)

## ☆ پھل اور غلہ جات میں زکوٰۃ ☆

☆ حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے نبی ﷺ نے فرمایا جس پیداوار کو بارش نے اور چشموں نے سیراب کیا ہو یا ایسا درخت ہو جو اپنی جڑوں سے گڑھوں میں موجود بارش کے پانی سے سیرابی حاصل کرتا ہے تو اس کاشت (اور پیداوار) میں عشر یعنی دسواں حصہ (بطور زکوٰۃ) واجب ہے۔ اور جس کو رہٹ سے سینچا گیا ہو اس میں نصف عشر (یعنی بیسواں حصہ بطور زکوٰۃ) واجب ہے (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا معدنیات میں خمس یعنی پانچواں حصہ ہے (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ انگور (کی پیداوار) کا اندازہ کیا جائے جیسا کہ کھجور (کی پیداوار) کا اندازہ کیا جاتا ہے اور انگور کی زکوٰۃ کشمش کی صورت میں لی جائے جیسا کہ کھجور کی زکوٰۃ چھوہاروں کی شکل میں لی جاتی ہے۔ (ابوداؤد)

## ☆ سونے اور چاندی میں زکوٰۃ ☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جب تمہارے پاس (چاندی کے) دو سو درہم

(611 گرام) ہو جائیں اور ان پر سال گزر جائے تو ان میں پانچ درہم (15.30 گرام) زکوٰۃ واجب ہوگی اور سونے میں تم پر کچھ زکوٰۃ واجب نہیں یہاں تک کہ تمہارے پاس (سونے کے) بیس دینار (87.30 گرام) ہو جائیں تو جب تمہارے پاس بیس دینار ہو جائیں اور ان پر سال گزر جائے تو ان میں نصف دینار (2.20 گرام) زکوٰۃ واجب ہے۔ (فہم حدیث، ابوداؤد)

## ☆ سامان تجارت میں زکوٰۃ ☆

☆ حضرت سمرہ بن جندبؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہمیں سامان تجارت سے زکوٰۃ نکالنے کا حکم دیا کرتے تھے۔ (ابوداؤد)

## ☆ زکوٰۃ کے مصارف ☆

☆ صدقات، فقراء، مساکین، اس پر کام کرنے والے، جن کے دلوں کی تالیف مطلوب ہو، قیدی آزاد کرانے میں، مقروض لوگوں کیلئے، اللہ کے راستہ میں اور مسافروں کیلئے ہیں، یہ اللہ کی طرف سے فریضہ ہے اور وہ جاننے والا حکمت والا ہے (سورۃ التوبہ ۶۰)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: غنی کیلئے صدقہ حلال نہیں ہے، مگر پانچ کیلئے صدقہ میں کام کرنے والا، جو اپنے مال سے اس کو خرید لے، مقروض انسان، اللہ کے راستے میں لڑنے والا اور مسکین جس کو صدقہ کا مال دیا گیا اور وہ اس میں سے کسی غنی کو ہدیہ دے دے۔ (ابوداؤد، ابن ماجہ)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: سوال صرف تین قسم کے لوگوں کیلئے جائز ہے۔ فقیر کیلئے جو بہت شدت میں ہے، مقروض کیلئے جسے قرض کی وجہ سے بہت پریشانی ہے اور خون کی دیت کی ذمہ داری دینے والا، جو اس کیلئے دکھ کا باعث بن گئی ہے (ترمذی و ابوداؤد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: زکوٰۃ مسلمان اغنیاء سے لی جائے اور مسلمان فقراء کو دی جائے۔ (بخاری و مسلم)

باب نمبر10

# ☆حج وعمرہ☆

☆اور اللہ کیلئے لوگوں پر خانہ کعبہ کا حج (فرض) ہے۔ جو اس تک راہ طے کرنے کی طاقت رکھتا ہو۔ (آل عمران ۹۷)

☆پھر جو کوئی کعبہ کا حج کرے یا عمرہ کرے تو اس پر اس میں کچھ گناہ نہیں کہ ان دونوں (پہاڑیوں صفا اور مروہ) کا طواف کرے اور جو کوئی اپنی خوشی سے نیکی کرے تو اللہ قبول کرنے والا، جاننے والا ہے۔ (البقرۃ ۱۵۸)

☆رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: جس بندہ کو میں نے جسمانی صحت اور روزی میں وسعت دی ہے اور وہ پانچ سال گزرنے کے بعد بھی میرے پاس نہیں آتا تو وہ محروم ہے۔ (بیہقی)

☆رسول اللہ ﷺ سے ایک شخص نے عرض کیا کہ میرا باپ بوڑھا ہے، حج وعمرہ کی طاقت نہیں رکھتا اور نہ ہی سفر کر سکتا ہے۔ تو فرمایا: تو اپنے باپ کی طرف سے حج اور عمرہ کر۔ (ترمذی)

☆رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جس نے محض اللہ کی رضا کیلئے حج کیا اور نہ کوئی بے حیائی کی بات کی اور نہ ہی کوئی گناہ کا کام کیا تو وہ پلٹتا ہے اس دن کی سی حالت میں جس میں اس کی ماں نے اسے جنا تھا۔ (بخاری ومسلم)

☆حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ عرض کیا گیا یا رسول اللہ ﷺ! ''سبیل'' سے کیا مراد ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا راستے کا خرچ اور سواری۔ (دار قطنی)

☆حضرت عائشہ صدیقہؓ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا، اے اللہ کے رسول ﷺ! کیا عورتوں پر جہاد ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا، ہاں! ان پر وہ جہاد ہے جس میں لڑائی نہیں۔ (یعنی) حج اور عمرہ (ابن ماجہ)

☆حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ روحاء مقام پر کچھ سواروں سے ملے تو آپ ﷺ نے فرمایا تم کون ہو؟ تو انہوں نے عرض کیا ہم مسلمان ہیں۔ پھر انہوں نے پوچھا آپ کون ہیں؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا، اللہ کا رسول ہوں۔ پھر آپ ﷺ کی خدمت میں ایک عورت اپنے بچے کو اٹھا کر لائی اور پوچھا کیا اس کا حج

ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا، ہاں! اس کا ثواب تجھے ملے گا (مسلم)

☆ قبیلہ جھینہ کی ایک عورت نبی ﷺ کے پاس آئی اور عرض کیا، بے شک میری ماں نے حج کرنے کی منت مانی تھی لیکن وہ حج نہیں کر سکی، اور فوت ہوگئی ہے کیا میں اس کی طرف سے حج کروں؟ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں! اس کی طرف سے حج کر، اگر تیری ماں کے ذمہ ادھار ہوتا تو کیا تو وہ قرض نہ اتارتی؟ اللہ کا حق پورا کرو۔ کیونکہ اللہ زیادہ حق دار ہے کہ اس کا حق پورا کیا جائے (بخاری)

☆ حضرت عبداللہ بن عباسؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو خطبہ میں یہ ارشاد فرماتے سنا کہ: کوئی مرد کسی عورت کے ساتھ ہرگز اکیلا نہ ہو مگر اس کے ساتھ محرم ہو اور کوئی عورت محرم کے بغیر سفر نہ کرے۔ پس ایک آدمی کھڑا ہوا تو اس نے کہا اے اللہ کے رسول ﷺ! بے شک میری عورت حج کیلئے روانہ ہوئی اور میرا نام فلاں فلاں غزوہ میں شامل ہونے کیلئے لکھا گیا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا جاؤ اپنی بیوی کے ہمراہ حج کرو۔ (مسلم)

☆ حضرت عبداللہ بن عمرؓ کہتے ہیں ایک صاحب رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور پوچھا اے اللہ کے رسول ﷺ کیا چیز حج کو واجب کرتی ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا زادراہ اور سواری۔ (ترمذی)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا عمرہ دوسرے عمرے تک دونوں کے مابین گناہوں کا کفارہ ہے اور حج مبرور کا بدلہ تو صرف جنت ہے۔ (بخاری ومسلم)

## ☆ کعبہ ☆

☆ اللہ نے کعبے کو جو حرمت کا گھر ہے لوگوں کے انتظام کیلئے بنایا ہے اور ماہ حرام اور قربانی کے جانوروں کو اور ان جانوروں کو جن کے گلوں میں پٹے پڑے ہوتے ہیں ۔(المائدہ ۹۷)

☆ کیا انہوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے حرم کو مقام امن بنایا ہے۔ اور لوگ ان کے گردونواح سے اچک لیے جاتے ہیں۔ کیا یہ لوگ باطل پر اعتقاد رکھتے ہیں اور اللہ

کی نعمتوں کی ناشکری کرتے ہیں (العنکبوت ۶۷)

☆ بے شک صفا اور مروہ (پہاڑیاں) اللہ کی نشانیوں میں سے ہیں (البقرۃ ۱۵۸)

## ☆ مدینہ منورہ کی فضیلت ☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے اللہ! ابراہیمؑ نے مکہ کو حرم بنایا، اور میں اس شہر کے دو پتھریلی اطراف کے مابین (علاقے) کو حرم قرار دے رہا ہوں۔ (مسلم)

☆ حضرت عدی بن زیدؓ سے روایت ہے کہ مدینہ منورہ کے چاروں سمت رسول اللہ ﷺ نے ایک ایک برید تک کا علاقہ محفوظ قرار دیا ہے، نہ اس میں درخت کے پتے جھاڑیں جائیں اور نہ ہی اسے کاٹا جائے، البتہ اونٹ کو چلانے کیلئے چھڑی کاٹی جا سکتی ہے۔ (ابوداؤد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ایمان مدینہ میں اس طرح پناہ لے گا، جس طرح سانپ اپنے بل میں پناہ لیتا ہے، جو کوئی اس کی شدتوں اور مصائب پر صبر کرے گا، میں قیامت کے دن اس کیلئے سفارشی یا گواہ بنوں گا۔ (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مدینہ بھٹی کی طرح اپنے (باسیوں کی) میل کھوٹ کو دور کرتا ہے، اور اس کے اچھے (لوگ اور زیادہ) خالص ہو جاتے ہیں (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: احد پہاڑ ہم سے محبت کرتا ہے اور ہم اس سے محبت کرتے ہیں۔ (بخاری و مسلم)

## ☆ اہل مدینہ کی فضیلت ☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اہل مدینہ کے ساتھ جو کوئی مکر و فریب کرے گا، وہ اس طرح پگھل جائے گا جیسا کہ پانی میں نمک پگھل جاتا ہے۔ (بخاری)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو کوئی مدینہ والوں کے ساتھ برائی کا ارادہ کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کو جہنم میں قلعی کی طرح پگھلا دے گا۔ یا جس طرح پانی میں نمک مل جاتا ہے۔ (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، اے اللہ! ان کے تول کے پیمانوں میں برکت فرما اور ان کے صاع اور مد کو بابرکت بنا (مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مدینہ میری ہجرت کا مقام ہے، یہی میری آرام گاہ ہے اور اسی سے میں اٹھوں گا۔ جب تک میرے پڑوسی کبائر کا ارتکاب نہ کریں میری امت پر ان کی حفاظت ضروری ہے۔ اور جو ان کی حفاظت کرے گا میں اس کیلئے سفارش کرنے والا اور گواہ ہوں گا (طبرانی)

## ☆ مسجد نبوی ﷺ کی فضیلت ☆

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری اس مسجد میں نماز ادا کرنا، مسجد حرام کے سوا کسی بھی مسجد میں ہزار نماز ادا کرنے سے افضل ہے (مسند احمد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تین مساجد کے علاوہ کسی اور کی طرف کجاوے نہ باندھے جائیں (وہ یہ ہیں) مسجد حرام، میری یہ مسجد (مسجد نبوی ﷺ) اور مسجد اقصیٰ (مسند احمد)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، میرے گھر اور میرے منبر کے درمیان (کی جگہ) بہشت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے (بخاری و مسلم)

☆ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص میری اس مسجد میں چالیس نمازیں پڑھتا ہے، ایک نماز بھی اس سے فوت نہیں ہوتی تو اس کیلئے جہنم، عذاب اور نفاق سے برات لکھ دی جاتی ہے (ترمذی، طبرانی)

## ☆ آداب ☆

دراصل مومن تو آپس میں بھائی بھائی ہیں لہٰذا صلح کروا دیا کرو اپنے بھائیوں کے درمیان اور ڈرو اللہ سے امید ہے کہ تم پر رحم کیا جائے گا اے لوگو جو ایمان لائے ہو نہ مذاق اڑائیں مرد مردوں کا ہوسکتا ہے۔ وہ (جن کا مذاق اُڑایا جا رہا ہے) بہتر (ہوں) مذاق اُڑانے والوں سے اور نہ عورتیں عورتوں کا ہوسکتا ہے کہ ہوں بہتر مذاق اُڑانے والیوں سے اور نہ عیب لگاؤ ایک دوسرے پر اور نہ یاد کرو ایک دوسرے کو برے القاب سے بہت برا ہے نام پیدا کرنا فسق میں ایمان کے بعد اور جو نہ باز آئیں گے سو یہی لوگ ہیں ظالم۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو بچتے رہو بہت گمان کر

نے سے بلا شبہ بعض گمان گناہ ہوتے ہیں اور نہ تجسس کرو اور نہ غیبت کرے کوئی کسی کی۔ کیا پسند کرے گا تم میں سے کوئی شخص کہ وہ کھائے گوشت اپنے مردہ بھائی کا! ظاہر ہے کہ گھن آئے گی تمہیں اس سے پس ڈرو اللہ سے یقیناً اللہ ہے بڑا توبہ قبول کرنے والا مہربان۔ اے انسانوں حقیقت یہ ہے کہ پیدا کیا ہے ہم نے تم کو ایک مرد اور ایک عورت سے پھر بنادیا ہم نے تم کو قومیں اور قبیلے تاکہ تم ایک دوسرے سے پہچانے جاؤ بلاشبہ تم میں عزت والا اللہ کے نزدیک وہ ہے جو تم میں زیادہ پرہیز گار ہے (الحجرات ۱۰ تا ۱۳)

حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا ہے بدگمانی سے بچو کیونکہ بدگمانی سب سے بڑا جھوٹ ہے اور نہ چھپ کر دوسرں کی باتیں سنو نہ ٹوہ لگاؤ نہ دوسروں کے سودے پر محض دھوکہ دینے کے لیے بڑھا کر قیمت لگاؤ نہ آپس میں ایک دوسرے سے حسد کرو نہ باہم بغض رکھو اور نہ آپس میں بول چال بند کرو اور سب اللہ کے بندے اور آپس میں بھائی بھائی بن جاؤ (بخاری ومسلم)

## ☆امر بالمعروف ونہی عن المنکر اور جہاد☆

﴿جتنی امتیں لوگوں میں پیدا ہوئی ہیں تم سب سے بہتر ہو کہ اچھائی کا حکم کرتے ، برائی کو مٹاتے اور اللہ پر ایمان لاتے ہو۔ (آل عمران ۱۱۰)﴾

﴿یہ لوگ ہیں کہ اگر ہم ان کو زمین میں اقتدار دیں تو نماز قائم کریں گے زکوٰۃ دیں گے اچھی بات کا حکم کریں گے اور برائی سے منع کریں گے۔ (الحج ۴۱)﴾ ﴿اے نبی ﷺ کافروں اور منافقوں سے لڑو اور ان پر سختی دکھلا اور ان کا ٹھکانا دوزخ ہے اور وہ بری جگہ ہے۔ (التوبہ ۷۳)﴾

﴿اور جہاں تک تم سے ہو سکے ان کیلئے قوت تیار رکھو اور گھوڑوں کو سرحد پر باندھے رکھو۔ اس سے تم اللہ کے دشمنوں اور اپنے دشمنوں کو ڈراتے رہو گے اور ان کے سوا دوسرے لوگوں کو بھی جن کو تم نہیں جانتے، اللہ ہی جانتا ہے اور اللہ کی راہ میں جو چیز بھی تم خرچ کرو گے وہ تمہیں اجر کی صورت میں پوری پوری دی جائے گی اور تم پر ظلم نہیں کیا جائے گا۔ (الانفال ۶۰)﴾

﴿اور جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے جاتے ہیں ان کو یہ نہ کہو کہ وہ مردہ ہیں بلکہ وہ زندہ ہیں لیکن تمہیں خبر نہیں۔(البقرۃ ۱۵۴)﴾

﴿جس نے قتل کیا کسی انسان کو بغیر اس کے کہ اس نے کسی کی جان لی ہو یا فساد مچایا ہو زمین میں تو گویا اس نے قتل کر ڈالا سب انسانوں کو اور جس نے زندگی بخشی ایک انسان کو تو گویا اس نے زندہ کیا سب انسانوں کو (المائدہ ۳۲)

﴿رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سب سے اچھا وہ مومن ہے جو اللہ کی راہ میں اپنے جان و مال سے جہاد کرتا ہے اس کے بعد وہ مومن ہے جو پہاڑ کی کسی گھاٹی میں جا بیٹھے اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتا رہے اور لوگوں کو اپنے شر سے محفوظ رکھے۔(بخاری و مسلم)﴾

﴿رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مجاہد وہ ہے جو اپنے نفس سے جہاد کرے۔(ترمذی)

﴿رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو بندہ صدق دل سے اللہ تعالیٰ سے شہادت کی استدعا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو شہیدوں ہی کے مقام و مرتبہ تک پہنچا دیگا اگرچہ اپنے بستر پر ہی اس کا انتقال ہو۔(مسلم)﴾

## ☆فرمان رسول ﷺ☆

حضرت ابوذرؓ کہتے ہیں کہ میں رسول ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ مجھ کو نصیحت فرمایئے آپ ﷺ نے فرمایا میں تجھ کو خدا سے ڈرنے کی نصیحت کرتا ہوں اس لیے کہ خدا سے ڈرتے رہنا تیرے سارے کاموں (دینی و نیاوی) کی زینت و آراستگی کا باعث ہوگا میں نے عرض کیا کچھ اور فرمایئے آپ ﷺ نے فرمایا قرآن مجید کی تلاوت اور ذکر الٰہی کو ضروری قرار دے اس لیے کہ خدا تعالیٰ کا ذکر آسمان میں (فرشتوں کے درمیاں) تیرے ذکر کا موجب ہوگا یعنی آسمان کے فرشتے اور اللہ تعالیٰ تیرا ذکر کریں گے اور زمین میں معرفت کا سبب ہوگا میں نے عرض کیا کچھ اور فرمایئے آپ ﷺ نے فرمایا خاموشی کو اختیار کر اس لیے کہ خاموشی شیطان کو بھگاتی ہے اور امور دین میں تیری مددگار رہوتی ہے کہ تو تنہائی میں خاموشی کے ساتھ غور فکر کرتا رہے میں نے عرض کیا اور کچھ فرمایئے آپ نے فرمایا زیادہ ہنسنے سے اپنے آپ کو بچا اس لیے کہ زیادہ ہنسنا دل کو مردہ کر دیتا ہے

اور چہرے کی شگفتگی کو زائل کر دیتا ہے میں نے عرض کیا کچھ اور فرمایئے سچی بات کہہ اگر چہ وہ تلخ ہو۔ میں نے عرض کیا اور کچھ فرمایئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا دینی امور کے اظہار میں کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہ ڈرو میں نے عرض کیا کچھ اور فرمایئے آپ ﷺ نے فرمایا جب کسی کی عیب گیری کا خیال تیرے دل میں پیدا ہو تو اس کے اظہار سے تجھ کو تیرا یہ خیال روک دے کہ مجھ میں بھی کچھ عیب ہیں (بیہقی، مشکوٰۃ) حضرت عبادہ بن حامت ؓ کہتے ہیں نبی ﷺ نے فرمایا ہے چھ باتوں کا میرے سامنے عہد کرو میں تمہارے لیے جنت کا ضامن بن جاؤں گا۔ باتیں کرو تو سچ بولو۔ وعدہ کرو تو پورا کرو۔ تمھارے پاس امانت رکھی جائے تو امانت کو پورا کرو۔ اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کرو۔ نگاہ کو نیچا رکھو۔ اپنے ہاتھوں کو قابو میں رکھو (یعنی کسی پر ظلم نہ کرو) (بیہقی، مشکوٰۃ)

حضرت عقبہ بن عامر جہنی ؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا! سب سے سچی بات اللہ کی کتاب ہے اور سب سے مضبوط کڑا تقوٰی کا کلمہ یعنی کلمہ شہادت ہے اور سب سے بہترین ملت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ملت ہے اور سب سے بہترین طریقہ محمد ﷺ کا طریقہ ہے اور سب سے اعلیٰ بات اللہ کا ذکر ہے اور سب سے اچھا بیان یہ قرآن ہے سب سے بہترین کام وہ ہیں جو عزمیت اور پختگی والے ہوں جن کا کرنا اللہ نے ضروری قرار دیا ہے اور سب سے برے کام وہ ہیں جو نئے ایجاد کئے گئے ہوں اور سب سے اچھی سیرت انبیاء علیہ السلام کی سیرت ہے اور سب سے عزت والی موت شہید کی موت ہے۔ اور سب سے زیادہ اندھا پن ہدایت کے بعد گمراہ ہونا ہے اور بہترین علم وہ ہے جو نفع دے اور بہترین سیرت وہ ہے جس پر چلا جائے اور سب سے برا اندھا پن دل کا اندھا پن ہے اوپر والا ہاتھ نیچے والے ہاتھ سے بہتر ہے (یعنی دینے والا لینے والے سے بہتر ہے)

اور جو مال کم ہو اور انسان کی ضروریات کے لئے کافی ہو وہ اس مال سے بہتر ہے جو زیادہ ہو اور انسان کو اللہ سے غافل کر دے۔ اور اللہ سے معذرت چاہنے کا سب سے برا وقت موت کے آنے کا وقت ہے اور سب سے بری ندامت وہ ہے جو

